''میں سچ کہہ رہی ہوں برنی! ہم واپس چلتے ہیں۔ کبھی دوبارہ یہاں نہ آنے کے لیے۔''

فیصلے کی گھڑی سر پر آن کھڑی ہوئی تھی مگر یکدم ہی کسی احساس نے اسے بیدار کیا تھا اپنے مثبت اور حق پر ہونے کا احساس اسے متذبذب کر گیا تھا۔ فاطین کی اور اس کی قوت فیصلہ میں یہ ہی تو فرق تھا کہ وہ سوچ میں پڑ گیا تھا۔

کیا فرار اس مسئلے کا حل ہے؟ کیا میں ثابت قدم رہ کر حق کی روشنی تک نہیں پہنچ سکتا؟ میرا یقین اتنا پختہ کیوں نہیں ہے کہ میرے قدم لڑکھڑا جاتے ہیں؟ غلطی تو پھر میری ہوئی نا! وہ اچانک ہی خود سے شرمسار نظر آنے لگا تھا۔ وہ جس راستے پر چل پڑا تھا اس میں مشکلات تو تھیں مگر اس جیسا توانا آدمی پہلے ہی مرحلے پر کمزور پڑ گیا تھا یہ کم از کم اس کے لئے شرمندگی کی بات تھی۔

نہیں فاطین! ہم کہیں نہیں جائیں گے۔ ہم یہیں رہیں گے اپنے ایمان اور اس یقین کے ساتھ جس اللہ نے ہمیں اس ہدایت کی ڈور تھمائی ہے۔ وہی ہمیں اس کی مضبوطی بھی عطا کرے گا۔ ہمارا عمل درست ہونا چاہیے اور ہدایت کی دعا سب کے لیے مانگنی چاہیے۔

''اس سال ہم حج بیت اللہ کی زیارت کو چل رہے ہیں۔'' وہ اچانک ہی پرسکون اور مطمئن نظر آنے لگا اور فاطین کی بھیگی آنکھوں میں بھی جگنو چمکنے لگے تھے۔

